


خیال ہماری زندگی میں بہت اہمیت رکھتے ہیں۔ دلکش اور خوبصورت خیالات چہرے میں خوشنما خطوط پیدا کردیتے ہیں جب کہ منفی خیالات انسان کے چہرے سے دلکشی ختم کر کے اسے بے رونق بنا دیتے ہیں۔ ہر انسان کے علم میں یہ بات ہونی چاہئے کہ حسن دراصل اس کے اندر سے پیدا ہوتا ہے۔ ایک مرتبہ انگلستان کے سابق وزیر اعظم ڈزرلی نے کہا تھا کہ ''زندگی اتنی مختصر ہے کہ حقیر نہیں ہوسکتی'' ہم اس بات کو سمجھنے کی بجائے معمولی باتوں پر پریشان رہتے ہیں۔ خود کو غم اور فکر میں مبتلا رکھتے ہیں اور اس طرح اپنی زندگی کے بہت قیمتی لمحات کو فکروں میں رہ کر ضائع کردیتے ہیں اگر آپ اپنے خیالات کو بدل لیں تو آپ کی پوری زندگی بدل سکتی ہے۔

جن خواتین کی طبیعت میں اداسی اور چڑچڑاپن کا عنصر زیادہ ہوتا ہے ان کے چہرے اکثر بے رونق نظر آتے ہیں۔ اس وجہ سے ان کی جلد اور آنکھوں کی چمک ماند پڑنے لگتی ہے۔

ایسی خواتین جو ہمیشہ مشکلات کا سامنا مسکراتے ہوئے کرتی ہیں ان کے چہرے پر عجیب سی دلکشی ہوتی ہے جو ہر دیکھنے والے کو کچھ لمحوں کے لئے مسحور کردیتی ہے۔

خواتین میں چڑچڑاپن کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ وہ خود کو محدود رکھتی ہیں۔ کھانا پکانا، بچوں کی تیار کرنا، گھر کی صفائی۔ یہ وہ امور ہیں جن کو خواتین نے اپنے حواس پر طاری کیا ہوتا ہے۔ اس لئے یہ ذمہ داریاں ان کے لئے مصیبت بن جاتی ہیں۔ اگر وہ ان کاموں کو خوش دلی سے کریں تو کبھی ان سے اکتائیں نہ، بلکہ یہ کام جلد بھی ختم کرلیں۔ دوسری بات خواتین میں پریشان ہونے کی عادت ہوتی ہے۔ جو خواتین ہر بات کے منفی پہلو پر زور دیتی ہیں یا پھر ہر ایک پر تنقید کرتی رہتی ہیں ان میں قوت برداشت کم ہوجاتی ہے اور وہ جلد غصہ کرنے لگتی ہیں۔ کبھی کام والی پر غصہ کبھی بچوں پر غصہ کبھی پڑوسیوں پر غصہ!

ایمان، محبت اور نرم دلی ہی تو حسن کے ارکان ثلاثہ ہیں۔ اگر آپ چاہتی ہیں کہ آپ کا چہرہ جلد کی بیماریوں سے محفوظ رہے تو اس کے لئے ضروری ہے کہ خود کو ذہنی تناؤ سے دور رکھیں۔ اب آپ سوچ رہی ہوں گی کہ یہ کیسے ممکن ہے؟ تو جناب یہ ممکن ہے۔ مندرجہ ذیل باتوں پر عمل کریں:

☆ باوضو رہیں اور عبادت میں دل لگائیں آپ کی اداسی خود بخود دور ہوجائے گی۔

☆ بلاوجہ پریشان ہونا چھوڑ دیں، پرسکون رہیں۔

☆ دوسروں کی بات کو سمجھنے کی عادت ڈالیں اور دوسروں کے کام کی تعریف کیا کریں۔

☆ غصے پر قابو پائیں، جب غصہ آئے تو پانی پی لیا کریں۔

☆ خود کو زیادہ سے زیادہ معروف رکھنے کی کوشش کریں۔ لیکن آرام کا وقفہ بھی ضرور رکھیں۔

☆ فارغ اوقات میں بیٹھے رہنے یا دل نہ چاہتے ہوئے بھی ٹی وی دیکھنے کی بجائے اپنی پسند کا کام کریں مثلاً سلائی، پینٹنگ، مطالعہ، کوکنگ وغیرہ۔

☆ لوگوں پر تنقید کرنے کی عادت چھوڑ دیں۔

☆ ہلکی پھلکی ورزش کریں۔

☆ اپنے لئے وقت نکالیں، یعنی اپنی صحت اور خوبصورتی کا خیال رکھیں۔

☆ رشتہ داروں اور سہیلیوں سے بات چیت کرتی رہا کریں۔

TILISMATI DUNYA(MONTHLY)
ABULMALI,DEOBAND 247554(U.P)
ISSUE October 2018

R.N.I.66796/92,RNP/SHN/61,2018-20
POSTING DATE 25-26-BEFORE EVERY MONTH

# مطبوعات مکتبہ روحانی دنیا و خصوصی نمبرات

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اسماء حسنیٰ کے ذریعہ جسمانی و روحانی علاج 300/- | تحفۃ العاملین 150/- | کشکولِ عملیات 90/- | جانوروں کے قیمتی فائدے اور خواب میں دیکھنے کی تعبیر 50/- | اعداد بولتے ہیں 150/- |
| علم الاعداد 85/- | کرشمۂ اعداد 55/- | اعداد کا جادو 45/- | علم الحروف 70/- | پتھروں کی خصوصیات 55/- |
| بسم اللہ کی عظمت و افادیت 40/- | سورۂ فاتحہ کی عظمت و افادیت 60/- | آیت الکرسی کی عظمت و افادیت 25/- | سورۂ یٰسین کی عظمت و افادیت 30/- | سورۂ رحمٰن کی عظمت و افادیت 60/- |
| مجموعہ آیاتِ قرآنی 20/- | اعمالِ ناسوتی 20/- | اعمال حزب البحر 20/- | بچوں کے نام رکھنے کا فن 100/- | علم الاسرار 90/- |
| سورۂ مزمل کی عظمت 50/- | اعداد کی دنیا 55/- | تعلقات اعداد 40/- | اذانِ بت کدہ 90/- | جادو ٹونا نمبر 110/- |
| امراضِ جسمانی نمبر 90/- | حاضرات نمبر 90/- | ہمزاد نمبر 90/- | مؤکلات نمبر 90/- | استخارہ نمبر 90/- |
| روحانی مسائل نمبر 90/- | روحانی ڈاک نمبر 75/- | جنات نمبر 70/- | شیطان نمبر 75/- | خاص نمبر 75/- |
| اعمالِ شر نمبر 90/- | درود و سلام نمبر 90/- | مجرب عملیات نمبر 80/- | علم جفر نمبر 80/- | دست غیب نمبر 75/- |
| روحانی امراض نمبر 75/- | بندش نمبر 60/- | دفینہ نمبر 60/- | عملیات اکابرین نمبر 75/- | عملیات محبت نمبر 110/- |

Maktaba Roohani Dunya